کرۂ زمہریر کو نہیں پہنچتا بلکہ بتدریج تصاعد کرتا ہی اور جبتک کہ کرۂ زمہریر کو پہنچا ہی
بستہ ہو یعنی جم جاکر قطرہ قطرہ بنکر متراکم ہو جاتا ہی اور ہر قطرہ اپنے حد ذاتی
میں یعنی فی نفسہ متناہی ہونے کے سبب سے شکل لازم آتی ہی اس لئے گروی صورت
بن جاتا ہی کیونکہ اصل اسکا پانی اور پانی جسم بسیط ہی اور جسم بسیط کا تقاضاے
طبیعی یہی ہی کہ کروی ہووے

برف اور گار کی پیدائش کا بیان جب بخار ہوا پر چڑھکے ابر بنے تھوڑی سی حرارت
اسمیں باقی رہنے کے سبب سے یا ہوا کی حرکت کے سبب بالا تر چڑھ کر اوس سردی
سخت سے ملاقات کرکے افسردہ و منجمد ہو جیسے دھنکی ہوی روئی کے
حالت بن جاتا ہی اسی صورت سے نیچے گرتی ہی جب اسفل کے طرف
گرے ایک پر ایک جم کر بڑی بڑی جسم بن جاتی خصوصاً جسوقت کہ ہوا سے
سخت سے ملاقات کرے ہوا کے صدمے سے متراکم اور جمع ہوکر اشکال مختلف
سے زمین پر گرتی ہی - اسکے اشکال مختلفہ ہونے میں بعضے علما ایسا کہے ہیں کہ جب
سردی بخار پر غلبہ کر بخار کو برف بنادے اور اسکے اجزا کو جمع کرے اسمیں

یک تشنج پیدا ہوتی ہی اور وہ تشنج یعنی کشش اور کھینچات اگر سب طرفون
سے یکساں ہو تو شکل اسکی کروی یعنی مدور ہو جاتی ہی اور اگر یکساں نہووے
تو شکلیں اسکے مختلف ہو جاتے ہیں اور حکما کے پاس یہہ بات مقرر ہی کہ برف
کا رنگ نہایت سفید اور شفاف ہی وہ رنگ اسکا ذاتی نہیں بلکہ یہی کہتے ہیں
کہ برف مرکب ہی بعضے اجزای شفاف سے بیچ حالت انجماد کے مگر ایسا نہیں
کہ کچھہ رنگ اسے ترتیب دیا ہوا ہوگا بلکہ ایسا ہی کہ اسکے خُلَل اور فُرَج میں کچھہ
اجزاے ہوا دخل پاتے ہیں ساتھہ کچھہ اجزای شعاعی ستاروں کے کہ فیضان
سے پہنچتا ہی اسکو اور وے شعاع منعکس ہووینگے بعضے سطوح سے اُن اجزاے
برف کے بعضے اجزا پر اسکے اس دلیل سے کہ اگر کوی شعاع منعکس ہو جاے خواہ مخواہ سفید
رنگ سے مشابہ ہو جیسا کہ ہم دیکھتے ہیں کہ اگر آفتاب کسو چیز پر جسمیں پانی ہووے
چمکے تو اسکا شعاع کسی دیوار پر پڑتا ہی تو وہ شعاع منعکس سفید رنگ نظر آتا ہی
اس وجہ سے حس بصر جب اس شعاع کو جو برف کی اجزاے متراکم سے ہی
پاتی ہی تو ہم کرکے یہی حکم کرینگے کہ برف کا رنگ سفید ہی

اور گار کی پیدائش ایسی ہی کہ جب بخار ہوا پر جاتا ہی تو سردی اسمیں تحلیل کر کے
اسکو کثیف کرتی ہی اور برسات کے بوندیں ہو کر گرتی ہی وقت گرنے کے
اگر سردی اسمیں زیادہ اثر کی ہی تو اسکو افسردہ کرتا پس برسات کا مادہ گار
کی حقیقت ہی اور اسکے جماوٹ کے باب میں دو طور سے کہے ہیں پہلا یہہ کہ جو
بخار کہ ابر بنا ہی برسات کا طور بنے کے پیش ازیک سردی اسمیں ایسی پہنچی
کہ جماوٹ شدید کی حالت واقع ہوتی — دوسرا طور یہہ کہ ابر برسات بنکر
اوترنے کے وقت کوئی ایسی گرم ہوا سے ملے اور حرارت ہوا اسکے اطراف کو
احاطہ کرے یعنی گھیر لے اور جب سب اطراف اسکے گھیرے گئے تو اُن قطروں کے
اجزا کی سردی جو ہی ظاہر سے باطن کی طرف جاتی ہی اور اس صورت میں یعنی
باطن کی ایسی سردی پر ظاہر کی یہہ سردی بھی اسپر زیادہ کمال سردی
کا درجہ پکڑ کے گار بنتا ہی اور گار بڑے اور چھوٹے ہونیکا سبب مادہ کے حسب
اختلاف ہی یعنے اگر مادہ اسکا زیادہ ہی تو گار کا ڈلا بڑا اگر چھوتا ہی تو
چھوتا ہوتا ہی

بیان بارا یعنی پون کی پیدائش کا — جاننا چاہیئے کہ جب ہوا کے اطراف سے
ایکطرف آفتاب کی حرارت سے خوب گرم ہو اور کچھ انبساط یعنی کشادگی پیدا
ہوئے جسم متخلخل کی صورت میں مقدار اسکا بہت ہوجاتا ہی اور اس سبب سے
جو ہوا کہ نیچا اور آس پاس ہوا کی ہی اسکو دفع کرتی یعنی دور کرتی ہے
اس لیئے کہ اس کی جگہہ آپ لے اور اس سے ہوا میں یک حرکت پیدا ہوتی ہی جب
ایسا ہوا تو وہی ہوا سے متحرک کو بارا یعنی باد کہتے ہیں — دوسرا وجہ یہہ ہی کہ
جب ہوا کا ایکطرف برودت سے خوب سرد ہوجاوے اور وہ سردی ہوا کے
اثر کر جاوے یعنی منقبض اور منعقد کرے تو خواہ مخواہ ان اجزاے ہوائی منعقدہ میں
کشش یعنی کھینچات پیدا ہوتی اور وہ اپنے مقدار میں سے کمتر ہوجاتا ہی جب ایسا ہو تو
جو ہوا کہ مجاورت رکھتی ہی اس ہوا سے لامحالہ اپنی جا سے حرکت کرے تاکہ اسکی
جگہہ آپ لیوے کیونکہ خلا محال ہی اور اس سبب سے ہوا میں حرکت پیدا ہوجاتی ہی
اور اس سے باد یعنی پون نکلتی ہی — میں اس کیفیت کو اور قسم سے بیان کروں گا تاکہ
خوب ذہن مستمعین میں آوے اور اچھی طرح معلوم و مفہوم ہو — یا ایسا ہی کہ کوئی چیز

ذات ہوا سے خارج ہی جو باعث ہوتی ہی حرکت دینے ہوا کو مثلاً ابخرہ اور ادخنہ
یعنے بخار اور دھواں جو زمین سے اٹھتے اور کرۂ زمہریر تک پہنچتے ہیں اگر سردی زمہریر کی
اُنپر یعنے اس بخار و دھوئیں پر غلبہ کیا اور انکی حرارت کو زایل کراتی خشکی بخشتے کہ وہ ثقیل
اور غلیظ بنے اور ثقالت کے باعث اسفل کے طرف رجوع کرے اور بسرعت تمام نیچے
کے طرف اترے تو ایک تموج زیادہ ذات ہوا میں پیدا ہوتا ہی اور باد عظیم چلتا ــ
یا تو ایسا ہوتا ہی کہ بخار اور دخان کی حرارت زمہریری سردی سے دور نہو اور اعلا
کے طرف چڑھکر کرۂ نار تک پہنچ اسکے اجزا کو جو سردی سے کثافت پائے ہیں توڑ ڈالے
اور وہ کرۂ نار کے اثر سے جلکر سوختہ ہوجاوے اور باقی رہگیا سو مادہ بسبب ثقالت
کے جو اسکی ذات میں ہی وہاں سے درگذرنا ممکن نہو طرف اسفل کے رجوع کرے
تب موجب ہل چل اور حرکت ہوا کا ہوتا ہی اس صورت میں یوں چلنے کا ظہور ہوگا
دوسری قسم یہہ ہی کہ جب گیلا بخار زمین سے اٹھتا ہی اور ہوا کی
گرمی اور آفتاب کی تابش اس بخار کو بہت سا لطیف اور ہلکا کر اعلا کے طرف
چڑھاتی اور جب وہ کرۂ زمہریری کو پہنچتا ہی تو سردی اسمیں اثر کرتی اور

خشکی اسکی کم ہو جو لطیف اجزا میں اُن سے فی الحال ہوا ہو جاتی اور جو غلیظ اجزا میں زیادہ کثیف ہو ہوا سے حادث پر گر کے اسفل کے طرف اسکو چلاتے ہیں اس سبب سے حرکت باد حاصل ہوتی ہی پس ان بیانات سے معلوم ہوا کہ پون کی حقیقت یکٹ ہوا سے متحرک ہی اور آگے کے بیانات سے حرکت ہوا کی ثابت ہوی اور وجوہات بعد سے بھی ہوا کی ذات اور حرکت دونو ثابت ہیں

بیان پیدا ہونے میں رعد یعنے گرج اور برق یعنے بجلی اور صاعقہ کے یعنے آتش یا سنگ جو آسمان سے زمین پر گرتا ہی — جاننا چاہیئے کہ رعد کے باب میں معلم ثانی اور حکماء متاخرین ایسا بیان کرتے ہیں کہ رعد کی قسم سے یک قسم ہی کہ جب معلوم ہوا کہ بخار کے دو نوع ہیں یک نوع گیلا بخار کہ پانی کے اجزا سے تولید پاتا اور دوسرا سوکھا بخار جو اجزائے خاک سے پیدا ہوتا ہی اور جب اتفاق ایسا ہو کہ یہ دو نوع کے بخارات حرارت کی وساطت سے ہوا پر چڑھ ہوا کے پہلے طبقے سے درگذر کے اس طبقے میں پہنچیں جو مرکز زمہریری ہی تو بخار آلی کتیں جب سردی زمہریر کی اثر کرتی ہی اسمیں غلظت وکثافت پیدا ہو کر ابر بنتا اور قرابہ کڑک کر رہجاتا ہی

اور بخار خاکی خشک جو دخان کہلاتا ہی اور خفیف یعنے ہلکا ہی کرہ زمہریر کی
قصد کرتا ہی کرہ آتش کے طرف اس لیئے کہ اپنے کو وہاں تک پہنچادے پس
بقوت تمام طرف اعلا کے حرکت کرتا ہی اور وہ بخار آبی جو ابر بن کر راستے
میں قرار پکڑا ہی سو اوسکو شگافتہ کر یعنے پھاڑ کر چڑھتا اور ایسے پھٹنے سے آواز عظیم
نکلتی ہی اسکو عربی زباں میں رعد کہتے ہیں —
تیسری قسم اسطرح ہی کہ گرم بخار زمیں سے اوپر کے طرف چڑھتا اور اوپر سے جو
ٹھنڈا بخار نیچے کے طرف اترتا ہی اثنا راہ میں دونو کی ملاقات ہوجاتی اور
مقاومت و مزاحمت طرفین اور اصطکاک یعنے یک جسم ٹکر کھانے دوسرے
جسم پر زور سے یا گھسے جانے سے آواز عظیم نکلتی ہی سو اسکو رعد کہتے ہیں —
برق یعنے بجلی کی پیدائش اسطور سے ہی کہ جسوقت گرم بخارات زمیں
سے اٹھکر اوپر اعلا کے صعود کرتے ہیں اور اوپر کے ابخرے جو سرد و غلیظ ہوکر نیچے
اترتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ ہر یک دوسرے سے زبردستی و زور سے درگذریں
اور اتفاق ہوے کہ مادہ دخانی سے ملی ہوی ہوا اثنا میں درمیان ان دونو کے

محبوس و گرفتار ہو جاوے تو اُن دونو بخاروں کے قوت کے سبب سے کہ باہم کر
زور کرتے ہیں وہ مادہ محبوسہ نہایت گرم ہو کر آتش کی مثال ہو کر اور وہ
مادہ دخانی مشتعل ہو جاتا ہی سو اسکو برق کہتے ہیں —

اور ایک قسم ایسی ہی کہ ہوا میں کچھ غلیظ کثیف ابر پیدا ہو سکے اوپر سے کچھ دخانی
مادہ جو سردی کے باعث غلیظ ہوا ہوا اعلا سے اترتا ہی اور جب وہ ابر غلیظ کے
نزدیک پہنچتا ہی تب قوت سے اُس ابر کو شکافتہ کرتا ہی اور اس قوت جبری سے
حرارت عظیم پیدا ہوتی ہی اور آتش کی مزاج بن اس مادہ دخانی کو سلگا آواز عظیم
سے اسفل کی طرف گرتی چنانچہ آواز بھی سنے جاتی ہی۔ اور شعلہ بھی نظر آتا ہی لیکن
شعلہ پہلے دستا اور آواز بعد ازاں مسموع ہوتا ہی کیونکہ مقرر ہی کہ حس بصر مبصرات
اور مرئیات کو بغیر عرصہ زمانی کے دیکھتی اور حس سمع مسموعات کو بعد عرصہ زمانی
کے سنتی ہی خصوصاً اگر کچھ مسافت بعیدہ ہووے —

اور صاعقہ پیدا ہونے کا سبب یہہ ہی۔ کہ جب مادہ دخانی یا مادہ بخاری بہت
ہو کر سردی کے سبب سے برق ہونیکے لئے مستعد رہے اور طرف اعلا

سے یعنے اسکے اوپر سے کچھ ابر غلیظ بسرعت تمام نازل ہووے اور وہ ہوا غذ کو رتا
کو طرف زمین کے چلاوے وہی صاعقہ ہی اور گاہے ایسا ہوتا ہی کہ اس صاعقہ
کے ساتھہ آتش بھی رہتی ہی اس طور سے کہ کچھہ اجزاے دخانی صاعقہ کے ساتھہ
موجود ہووین اور بسبب حرکت عنف یعنے یکدیگر کے قوت کے غلبہ سے حرارت ا
غلبہ کر کے مشتعل ہوتی ہی —

دوسرا وجہ یہہ کہ اگر مادۂ دخانی اور بخار دونو زیادہ غلیظ ہو جاوین اور سردی کے
سبب اعلا سے اسفل کے طرف ہبوط کریں یعنے اتریں لامحالہ بار ظاہر ہوجاتا ہی
اور جب اتفاق ایسا ہو کہ اُن دونو کے مابین میں رقیق یعنے پتلا سا ابر آجاوے
تو اسکو پھاڑ کر وہ مادۂ دخانی شدت حرکت اور استکاک یعنے ٹکر کھانیکے
سبب سے مشتعل ہو کرتا ہی اسیکو صاعقہ کہتے ہیں — اور بعضے حکما
کہے ہیں کہ حرارت اور حرکت دخانی پر عمل قوی کرتی ہی اس درجہ پر کہ جو کچھہ
چکنے اجزا اس دخان میں ہیں حرکت اور گرمی کے سبب جو اُس حرکت شدید
سے حاصل ہو وہ دخان مشتعل ہو جاتی یعنے بھاگ اٹھتے ہیں اگر اس دخان

مشتعل کے ساتھ لطیف اجزا ہوویں، تو وہ اتنی سرعت سے حرکت کریگا
کہ روشنی نظر آتی ہے اور پھر جلد فانی ہوجاتا برق وہی ہے۔ اور اگر اس
سلگے ہوئے دخان کے ساتھ اجزاء کثیف اور غلیظ ہوویں تو فانی نہیں ہوتا
اور طرف زمین کے گر کر جس شے سے ملاقات کیا اسکو جلاتا اور سوختہ کردیتا ہے
اسکو صاعقہ کہتے ہیں اور معلم ثانی شفا اور اشارات کی کتاب میں فرماتا ہے کہ
صواعق نازل یعنے آسمان سے گرتے سو بجلیاں اتفاق ہوتا ہے کہ اجسام ارضی کے
مانند ہوتے ہیں چنانچہ بارہا دیکھا گیا ہے کہ کبھی لوہے کی مانند کبھو سنگ یعنے پتھر کی
طرح زمین پر گرتے ہیں یہی دلیل قوی ہے اس بات پر کہ مادہ یعنے اصل صاعقہ
بخارات اور دھویں سے ہے جو شباہت رکھتے ہیں مواد سے اجسام مذکورۂ
زمین کے۔ اور تولید مثل یا تخم سے ہے یا نطفے سے اور اسی بدستور معادن میں
بھی ہیں یعنے جو بخارات اور دخانات معدن کے زمین سے اٹھتے ہیں اور کرۂ
زمہریری سے از غلظت و کثافت پاکر منعقد یعنے بستہ ہوجاتے ہیں سو
مانند اجسام معدنی کے ہوتے ہیں جیسا کہ دیکھے ہیں کہ سنگ یعنے پتھر یا آہن

یعنے لوہا یا مس یعنے تانبا آسمان سے گرا ہے اور معدنیات کی پیدایش بھی اسی نہج سے
سمجھے یعنے بطور بذر اور نطفہ کے ہے اس دلیل سے معلوم ہوتا ہے کہ معادن میں
بھی تولید مثل ہوسکتی ہے اور یہہ بھی جاننا چاہیئے کہ آتش صاعقہ نرم اور سست
چیزوں کے آر پار ہوجاتی اور انکو نہیں جلا کر بسرعت تمام ایسا گذرجاتی ہے کہ
کچھ اثر داغ جلنے کا نظر نہیں آتا ہے لیکن سخت اور با صلابت اشیا کے اندر
نفوذ نہیں کرسکنے کے سبب سے جلا دیتی ہے جیسا دیکھا گیا ہے کہ اشرفی یا روپیہ
کی تھیلی پر گری لیکن کیسہ نہیں جلی اور سونا روپا گداختہ ہوگیا یہہ کیا سبب ہے
کہیے تو سبب اسکا لطافت اور نہایت سرعت سے گذرنے کا ہے و اگر صاعقہ کثیف
ہووے جس چیز پر گرے اسکو جلا دیتا ہے —

# تقریر محمد خیر الدین خان بہادر کی صوت اور اسکے کیفیت اور ماہیت اور اسکے فایدے میں تیسری ربیع الثانی سنہ ۱۲۷۰ ہجری مطابق ۲۴ جنوری ۱۸۵۴ عیسوی

حامدًا و مصلیًا

ہوا یا ہواسے جسم لطیف کو حرکت تموجی میں لادیں تو صوت یا آواز پیدا ہوتی ہے
مہمل یا مستعمل مانوس یا غیر مانوس اور تموج کی حالت میں ویسے اجسام لطیف کے اجزا
اپنی جاسے تبدیل پاتے اور زیر و بالا راست و چپ ہوجاتے ہیں لیکن حرکت
موقوف ہوجاتی ہے پھر اپنی اصلی حالت اور مکان پر آجاتے اگر اسطرح کا متناسب تموج
متناسب حرکت سے دیا جاوے تو ایک طرح کی آواز متناسب پیدا ہوتی ہے
جیسے زیر و باد کہتے ہیں جیسے کشیدہ تار کو انگلی کے سر سے چھیڑنے سے آواز پیدا
ہوتی ہے لیکن جب جسم لطیف غیر متناسب طرح سے حرکت میں آوے تو ایک صوت
پیدا ہوتا ہے فقط جیسا بندوق وغیرہ چھوڑنے سے جب جسم لطیف کو متناسب
زمان سے تموج دیویں سرعت ضروری موافق اسطرح سے کہ ایک ثانیہ میں ہولہ

یا تیس بار تموج میں آوے تو وہ جسم لطیف لہرانے لگتا اور موج کھاتا اور وے موجیں اطراف
میں پھیل کر گرد پیش ہیں سب چیزوں سے ٹکر کھاتے اور آواز پیدا کرتے ہیں ان
موجوں کی مثال پانی میں خوب ظاہر ہوتی ہے جیسا پانی کے سطح پر ایک بوند پڑے یا
کنکر ماریں تو ایک چھوٹا موجہ دایرے کے طرح ظاہر ہوتا ہے اور بہ تدریج چوڑا ہوتا جاتا ہے
اور سب طرف سے ایسا برابر گول ہے جو اسکے مرکز سے یعنے جہاں کنکر یا بوند گرا تھا وہاں
سے اُسکے عظیم یعنے دایرے تک جتنے خطوط کہ کھینچے جاویں سب باہم متساوی رہینگے
اسیطرح ہوا سے جسم لطیف پر پھیلیسے سے یا اور کسی شے سے جیسے کا نہی یا تانی
یا طانس بجانے سے ٹکر ہووے تو ویسا موجہ خورد یا بزرگ پیدا ہوتا ہے جو پھیلتے پھیلتے
کان کے غشاء طبلی پر ٹکر کھاتا اور موج کی نرمی سختی خفت یا شدت موافق
غشاء مذکورہ میں لرزہ اور لہک پیدا ہوتی ہے اور کان میں غشاء طبلی کے
پیچھے ایک نالا ہے جسمیں پانی بھرا ہوا ہے سو اُس غشا کے لہکنے سے وہ پانی تموج
میں آتا ہے اور یہہ موجہ ان باریک تاروں کو حرکت دیتا ہے جنکو رکابی مطرقی
اور سندانی کہتے ہیں انکے حرکت پانے سے کان کی عصب متاثر ہوتی اس کے

معرفت سے ناطقہ کو خبر ہوتی ہی اسطرح سمع حاصل ہوتا ہی فایدہ عضو سمع
کے تین ٹکرے ہیں باہر کا کان جو ایک خیف کی شکل پر ہی اور بیچ کا کان یعنے طبلی اور
داخلی کان جسکو لیبرنتھ بھی کہتے ہیں باہر کے کان کے دو تقسیم ایک وہ پارہ جو
خیف کی شکل پر ہی دوسرا اسکا نالا یعنے صماخ اسمیں ہوا کا موجہ ٹکر کہا کر گونجتا
اور اس صماخ کے راہ سے کان کے اندر غشاء طبلی پر ٹکر کہاتا وسط کا کان ایک ڈہول
کی صورت کا ہی عظم حجرے میں اسپر غشاء باریک مڑا ہوا سے انڈے کی شکل پر باہر کے
کان کے سمت پر اور اس طبل میں تین باریک ہاڑ ہیں رکابی مطرقی سندانی اور
غشاء مذکور کے تنانے اور ڈہیلا کرنیکے واسطے اللہ تعالے نے عضلات بنایا ہی
اور ان ہاڑون کے حرکت دینے کے بھی عضلات ہیں اور کان کے اندر گئے اور سوراخ
زیٹو رجا سنے ہیں آواز کو بجنے کے واسطے سو انکو اُذن داخلی کہتے ہیں اور ایک نالا
ہی ماہ نو کے شکل کا اور ایک تین کونے والا کڑہا اور وہان ایک نائی کی شکل کا
استخوانی عضو ہی جسمین پانی بہرا ہوا ہی اور ایک استخوانی عضو کونگی کی شکل کی
اندر اتصا سے سمع اسطرح میں ایک آڈیتوری جسکے دو شاخ ایک وستیبولی اور دو

دوسرا کاکلبر زد اور کاکلبر زو کے بہت سے پھانتے کان میں پھیلتے ہیں

اور شریان و ورید بھی کان کی ہیں جنکے بیاں کی یہاں حاجت نہیں

اس بیان سے ظاہر ہوا کہ موجہ ہوا کی وغیرہ سے غشا طبل لہلکتا اور اور پانی ایسکے

پیچھے کا لہراتا اسکے سبب سے باریک ہاڑ عضلوں کے معرفت سے حرکت پاتی اور کان

کی عصب کو ٹکر دیتی اسطرح سمع حاصل ہوتا اور یہہ بھی معلوم ہوا ہوگا کہ گھنٹا یا طاس

وغیرہ کو لرزانی سے بھی ہوا وغیرہ تموج پاکر کان میں پہنچتے اور آواز دیتے اور

ویسے لرزنے اور گونجنے سے پہار محل گنبذ وغیرہ کے الٹی صدا کان تک اتے

سو ویسے لرزنے ہارے چیزوں کے اور کان کے درمیان جسم لطیف تموج

پانیکے لایق موجود نہو تو اسکے اواز کے خبر کان کو ہرگز نہو گی یعنے اگر گھنٹا

بجاویں اور ہوا نہو تو کان کو اسکی آواز نہیں پہنچنگی جیسا ہوا خالی کرنیکے

اور ارسی ہوا خالی کر کر اسکے شیشے کے اندر کا گھنٹی ہلاویں تو اواز نہیں آتی

کیونکہ اس شیشے کے اندر کی ہوا خالی ہو گئی ہے لیکن شیشے کے باہر ہوا ہونیکے

سبب سے اگر شیشے کو ٹکر دیویں تو آواز صاف سنی جاتی ہے۔

جاننا چاہئے کہ ہر شے کو خواہ جسم لطیف ہو خواہ جسم کثیف اسکو ایک بوجھ ہی جو ہوا کہ
سطح زمین کے مماس ہی ثقیل تر ہی اوپر کی ہوا کا دباو اور بوجھ نیچے کی ہوا پر زیادہ
رہنے کے سبب سے اور جون جون بلندی پر چڑہتے جاوین تون تون ہوا کا دباو
کم ہوتا جاتا ہی تو ہوا لطیف تر ہوتی ہی جیسا تین میل کے بلندی پر ہوا کا ثقل
آدہا تولہ ہو تو مثلا چھہ میل کی بلندی پر پاو تولہ اور نو میل کی بلندی پر ثمن تولہ اور
پندرہ میل پر تیسوان حصہ تولہ کا ہوگا اور ثقیل میں اجزاء ہوائی زیادہ ہونے کے
سبب سے تموج بھی پورا ہوتا ہی لیکن ہوا لطیف مین اجزاء ہوائی کم ہونے کے
باعث سے تموج کم ہوتا ہی یہی سبب ہی کہ بڑے اونچے پہاڑ پر جو سطح زمین کے
بنسبت بہت بلند ہی آواز کا زور کم ہوجاتا ہی اگر اونچے پہاڑ پر ایک بندوق
چھوڑیں تو ایک پھٹاخے کی سی آواز سنی جاتی ہی برخلاف اسکے شدت اور تیزی
آواز کی ہوا کے ثقل کے سبب سے جو اوپر کے دباو سے ہوتا ہی بڑھتی ہی ہوائے خفیف
میں آواز جس اعتدال سے سنی جاتی ہی اگر وہی آواز ہوائے ثقیل میں کی
جاوے تو بہت شدت سے سنی جاتی جیسا غواصون کی گھنٹے کی آواز پانی

کے اندر بہت تیز ہوتی ہے پانی کا بوجھ ہوا پر ہونے کے سبب سے اور ایک سبب آواز
کے خفت اور شدت کا بعد مسافت بھی ہے مثلا ایک نو یسنم زمین کے فاصلے
سے جس شدت سے کہ آواز سنی جائیگی ہم اسکو ایک درجہ فرض کئے تو دو نویسنم کے
فاصلے سے نصف درجہ یعنے اسکے نصف شدت اور تیزی سے سنی جائیگی اور تین
نویسنم کے فاصلے سے نوان حصہ ایک درجہ کا اور چار نویسنم کے فاصلے سے سولوان
حصہ اسیطرح جب کوئی پہاڑ وغیرہ یا مقابل کی ہوا کا بہنا خلل نکرے تو آواز اسی
قانون سے پہنچتی ہے اگر مقابل کی ہوا زور سے بہتے رہے تو گینے کے گنٹھے کی آواز چند
گز کے فاصلے سے کم سنی جاتی ہے اگر ہوا پیچھے سے بہتی ہو دے اور کوئی حایل رو برو
نہو تو اسی درجہ کی صدا دور تک پہنچتی ہے کہتے ہیں کہ واٹرلو کے توپون کی شلک
کی آواز ڈوور میں سنی گئی اسیطرح انگریز اور ڈچ کی دریائی جنگ کے توپوں
کی آواز جو ۱۶۷۲ میں ہوا سو شروسن بری میں سنے گئی ان دونو شالون میں فاصلہ
دو سو میل کا تھا ہوا اس صدا کے عقب کے جانب سے بہتی رہنے کے سبب سے
مقابل کے دور ملکون مین آواز سنے گئی اسیطرح شمالی ہوا جب زور سے

بہتی ہی تو مدراس کی توپ کی آواز جنوبی دور و دراز واقع ہیں سو قریون مین پہنچتی ہی

اسیطرح جنوبی ہوا میں شمالی قریون مین ان دونو صورت مین کبھی شمالی کبھی جنوبی قریات

کے رہنے ہارے اس توپ کی آواز سے ڈاکٹر درنام کی تحقیق سے آواز کی خفت اور

شدت کا باعث کتنے چیزین ہیں۔

پہلا بارے کا سمت اور تند ہوا کا ہونا سامھنے یا پیچھے۔

دوسرا ہوا کا ثقل و لطافت بارامتر کے موافق یعنے بلندی یا پستی مقام کی۔

تیسرا ہوا کا اعتدال یعنے حرارت یا برودت کی تبدیل۔

چوتھا ہوا کی نمناکی یا خشکی۔

پانچوان پستی بلندی خود اصلی آواز کے۔

چھٹا سطح کی ہمواری ناہمواری تجویف تصمیت جسپر سے آوار گذرتی ہی یا جسمین خالی ہو

آواز کٹ جاتی ہی۔

آواز بہت دور سے سنی جاتی ہی ٹھنڈی ہیں تو جب تند بارایا ہوا کے جھکے مقابل

نہوں ہوا جب آواز کے ٹکڑ سے تموج مین آتی ہی تو اسکے موجی کی ٹکر سے اطراف

ہیں ہے سو لہرانے اور کھٹکنے کے قابل چیزان بھی لرزے میں آتے ہیں جب وے ایک مناسب

اور متناسب فاصلے پر واقع ہو وین مثلاً جب ایک تار کو ستار کے چھیڑیں تو اُس

سے ہوا کو ٹکر ہو کر ہوا تموج میں آتی ہے اسکے تموج سے دوسرا تار اسکے بازو کا بھی تحریک

پا کر ہوا کو ایک خفیف سا ہلانہ ہلاتا ہے اس سے بھی ایک آواز خفیف پیدا ہوتی ہے

اور جب دو شخص سر باہم ملا کر الاپتے ہیں تو ہوا کے تموج سے شیشہ آلات

لرزنے لگتے بعضے وقت اس شدت سے لرزتے ہیں جو تڑک جاتے اور ٹکڑے

ہو جاتے ہیں اور متفرق اصوات اور آوازون سے متفرق موجی ہوا میں پیدا

ہوتے ہیں سخت صوت سے بڑا اور بلند موجہ نرم صوت سے چھوٹا اور پست

اگر مختلف اصوات زمان واحد میں کئے جاویں تو بڑے چھوٹے بلند پست موجی

ایک بر ایک کان میں پہنچکر غشاء طبل کو حرکت میں لاتے جس سے جدے جدے

آواز اور اصوات سماعت میں آتے ہیں اگر مختلف سازان ایکدم بجائے جاوین

تو بھی تیز کان والا ان موجون کی مختلف ٹکر سے ہر ساز کی جدی جدی آواز

سنلے سکتا ہے ان موجون کی مثال پانیکے موجون کی سے ہے جون چھوٹی بڑی

لوٹ ایک پر ایک آتے ہیں تو بھی وے جدے جدے کنارے پہنچتے اور ایک موجے سے دوسرا موجہ فنا نہین ہوتا ۔

جان ہرشل ثابت کیا ہی کہ جب اعتدال ہوا کا ۶۲ درجہ میں رہے فارن ہیت کے تھرمامیٹر سے تو ایک ثانیہ میں ۱۱۲۵ قدم تک اواز یا صوت پہنچ جاتی ہی ایکے متناسب آتہ ثانیہ میں ۹۰۰۰ قدم اور ایک دقیقہ میں ۱۲ ۳/۴ میل اور ایک گھنٹے میں ۷۶۵ میل ۔

اور بتیس درجے مین جسمیں پانی جمتا ہی اگر ہوا خوب خشک ہی تو آواز کے پہنچنے کی جلدی زیادہ ہوتی ہی جیسا ایک ثانیہ میں ۱۰۹۰ قدم جو ۳۶۳ گز سے کچھ زیادہ ہوتا ہی پہنچ جاتی ہی ۔

اگر ہوا کا اعتدال ایک درجہ بھی بڑھے گھٹے تو اواز کے پہنچنے کی سرعت اور بطو میں فرق آتا ہی ایک درجہ میں ایک قدم اور ایک سبع کا فرق جب ہوا کی گرمی کم ہووے اور ہوا کثیف تر ہووے تو آواز کی پہنچنے کی سرعت زیادہ ہوجاتی ہی آواز کے گونجنے سے بعد اشیا کا جیسا پہاڑ گنبذ محل مسجد وغیرہ کی دوری

ہم معلوم کر لے سکتے ہیں اسطرح سے کہ آواز گئے بعد الٹی صدا ان گونجنے چیزوں سے
کتنے ثانیہ میں پھر آتی ہی سو دیکھہ کر فی ثانیہ ۱۱۲۵ قدم مقرر کر لے سکتے ہیں
اسیطرح توپ کی چمک دیکھے بعد اسکی آواز کتنے ثانیہ میں ہمکو سننی آتی ہی سو
اس حساب سے اس توپ کی مسافت دریافت کر لے سکتے ہیں—
افتاب نکلے بعد کتنے ایک دیر تک نور زمین پر نہیں پڑتا اور سایہ بھی دستا نہیں
اگرچہ مطلع صاف رہے پھر کتنے دیر کے بعد نور پڑتا ہی اسکا سبب یہہ ہی کہ افتاب
اتنے بعد پر ہی جو اس سے نور زمین تک آنے تو مدت کا عرصہ لگتا ہی اور نور ایک
ثانیہ میں ۱۹۲۰۰۰ کا عرصہ طے کرتا ہی اسی قاعدے موافق بہت دور کے ثوابت
کا بھی نور زمین پر آتا ہی—

بیان ذیل سے نور اور اواز کی پہنچنے کی سرعت ظاہر ہوتی ہی—
گرج کی آواز سنے جانے کے پیشتر بار ثانیہ کے چمکاہٹ کی روشنائی دستی ہی—
اربعۂ متناسبہ جب ۱ ثانیہ میں ۱۱۰۰ قدم پر آواز پہنچتے ہو تو ۱۲ ثانیہ میں کتنے
قدم پر پہنچینگے ۱۳۵۰۰ جو معادل ہی ۴۵۰۰ گز کا کسی ایک جہاز سے توپ

چلی اور اسکی چمک نظر آئی بعد ۳ ۳ ثانیہ کے آواز سنے گئی ہمارے سے کتنے

بعد پر وہ جہاز ہوگا۔

اربعۂ متناسبہ سے ۸ ثانیہ ۹۰۰۰ قدم ۳ ۳ ثانیہ کتنے قدم ۳۷۱۲۵ معادل

۱۲۳۷۵ گز کے۔

اور ہر ایک قسم کے جسم لطیف مین آواز یکساں نہیں پیدا ہوتی* اور یکساں

نہیں پہنچتی ہے جیسا بہت سے بخارات مرکبہ ہیں جنمیں آواز کی ٹکر سے تموج بہت

مشکل سے پیدا ہوتا ہے اسیطرح اگر ہیڈروجن بخار میں ایک گنتھا ملادیں تو کچھ

آواز محسوس نہیں ہوتی گویا خلا محض میں وہ گنتھا بجایا گیا ہے جیسا ہوا خالی

کرنیکے آلہ سے ہوا خالی کر کر اسمیں گنتھا ملائے تو آواز نہیں سنی جاتی۔

*اسکے اثبات کو ڈاکٹر پرسٹلی اور سر جان لیزلی نے ثابت کئے ہیں۔

جب ہیڈروجن بخار سے اندر دم لیا جاوے تو اس دم لئے ہوئی آدمی کی آواز

عجب طرح سے تبدیل پاتی اور پست اور ضعیف ہوجاتی اور بتدریج کھلتی ہے

اسیطرح جب ہوا بہت متخلخل یعنے بحد لطیف ہوجاوے تو یہی حالت پائی

جاتی ہے آواز اجسام لطیف میں مختلف طرح سے گذرتی ہے کسیمیں سریع کسیمیں

بطی یا نہیں ڈوبی ہوی شخص کو ہوا میں کئے جاتے سو اصوات سنے جاتے ہیں بغیر

فرق کے آوازوں میں لیکن جب پانی کو ہلاویں اور تموج متناسب میں لاویں

تو دور تک آواز پہنچ سکتی ہے پانی ---

مسترکولاڈن نے جنوا کے تالاب کے اطراف و جوانب میں ایک گھنٹے کی آواز

سنی ہے جو اس تالاب میں پانی کے اندر ہلا گیا تھا اور اس تالاب کا کنارہ

نو میل کا ہے ---

اور آواز ایک ثانیہ میں ۴۷۰۸ قدم طے کیا ہے اس پانی میں ---

اگر دیوار حایل ہو سامع اور متکلم یا صوت کے تو بھی آواز سنی جاتی ہے کچھ کم

کیونکہ موجہ ہوا کا کان تک پہنچتا ہے لیکن بہت نرم ایک سخت چیز بیچمیں حایل ہونے

کے سبب سے لیکن جب پانی میں ایسی چیز حایل ہو کان اور صوت کے درمیانے

تو کچھ نہیں سنا جاتا موجہ ہوا اس حایل چیز کے سبب سے ایسا ضعیف ہے جو پانی میں

تموج لانے کی طاقت نہیں رکھتا ہے ---

جب ہوا میں مختلف بخارات اور ادخنہ مخلوط رہیں تو آواز اور اصوات طبیعی اور حقیقی طور پر کان تک نہیں پہنچسکتے ہیں کیونکہ بعضے بخارات سریع التموج اور بعضے بطی التموج ہونے کے سبب سے آواز اور اصوات کی ٹکر سے مختلف موجے انمیں حادث ہونگے اور وے موجے آپسمیں ٹکرانے سے بعضے جلد اور بعضے بدیر کان تک پہنچینگے اسطرح ایک صوت ٹکرے ہوکر سنے آیگا

جب ایک شیشے میں کاربونک اسڈ بھریں اور اس شیشے کو ٹکر ماریں تو تیز آواز نکلنے کے عوض بھاری اور موٹا صوت نکلتا ہے کیونکہ دو جسم لطیف ہوا اور اسڈ مختلف ثقل طبیعی رکھتے ہیں سو انکے موجے بھی مختلف رہینگے انکے باعث سے صوت میں ایسا اختلاف واقع ہوا ہے ایسا ہی حال پایا جاتا ہے جب شیشہ پانی سے بھرا ہے

مسٹر ہمبولڈ کا اظہار یہہ ہے کہ رات کو آواز زیادہ سنی جاتی ہے دن کے نسبت کیونکہ راتکو ہوا صاف اور ایک اعتدال پر رہتی ہے لیکن دن کو کہیں لطیف اور کہیں کثیف اور کہیں بہت گرم اور کہیں ٹھنڈی رہتی ہے لیکن میں کہتا ہوں کہ رات کو مختلف آواز دن کے موقوف رہنے سے بھی رات کا صوت زیادہ تر بسماعت میں آتا ہے

بی شاشت حکیم نے لوہے کی ایک بہت لانبی نلی کے آخر مین ایک کانتھی باندہی
اور اسکو ہلانے سے اس آہنی نلے کے دوسرے جانب پر ہی سو شخص کے سماعت
مین دو آواز آئی ایک آواز اس کانتھی کے بجنے سے اس نلی کی اندر کی ہوا موج
کہانے اور لہرانے سے اور دوسرے خود اس لوہے کی نلے کے تہرانے سے
جب شکاری بندوق کچھہ ایک دوری پر سر ہوتی ہے۔ تو بھی دوہری آواز
سنی جاتی ہی ایک صدا ہوا کے تموج سے دوسرے بندوق کے دہوان کے ٹکرے ایسطور
پر جب ابر غلیظ رہی یا صوت کے مقابلہ پر پہاڑ سے کوئی شے حایل تو بھی موجہ ہوائی
جو صوت کی ٹکر سے پیدا ہوتا ہی ہوا اس سے ٹکراتا ہی اور اسکے کوبجنے سے پہر موجہ ثانوی
پیدا ہوتا سو لوٹ کر آواز دینے ہارے اور سننے ہارون کے کان تک پہر آتا ہی سبب ہے
ابر کے دونون ہیں یا پہاڑ وغیرہ کے مقابلہ مین ایک توپ وغیرہ کے آواز دہری
سنی جاتی جب ایک گولا کسی جسم مسطح پر زور سے لگتا ہی۔ تو پہر وہان
سے اچھلکر الٹتا ہی اس گولے کے لگنے اور الٹنے کے زاویہ دونو باہم متساوی رہتے
ہین اسیطرح نور اور شعاع اور گرمی کے زاویہ بھی سوا اسی قاعدے موافق آواز

کی ٹکر جب کسی جسم مسطح پر لگتی ہے تو پہر وہان سے ویسے ہی زاویہ سے الٹتی

ہے جیسے زاویہ پر اُس جسم مسطح ٹکر کھائی تھی اور اُس کے ٹکر کھانے اور الٹنے

کے زاویہ دونو باہم مساوی رہتے ہین جب صدا ایک جسم مسطح سے الٹتی

اور کان تک پہنچتی ہے تہورے مسافت سے تو ایک گونج سے مسموع ہوتی

اور جب سامع اس جسم مسطح سے تہوڑے دور کہڑے رہکر کوئی لفظ بولے

ایکبار یا کئی بار تو بعینہ وہی صدا الٹتی آتی ہے اور وہی لفظ سنا جاتا اگر

وہ جسم مسطح بہت دور رہے تو بہت سے بار کر وہی الٹی صدا سنی جاتی

اگر ایک تنہ درخت خشک کا روبرو رہے تو بہی اس سے اسطرح کی صدا بہت

سے بار سنی جاتی ہے۔

جب ویسے دو جسم مسطح متوازی کے درمیان جو متناسب فاصلے پر ہون آواز

کئی جاوے تو صدا کی تکرار بہت سے بار سنی جاتی ہے۔

اور جب گہڑیال کے گنتے بجکر آخر ہوتے ہین تو نزدیک ہی سو شخص کے کان مین

دیرتک گونج بار بار آتی ہے ہوا کے موج در موج لہراتے کان مین پہنچنے کے

سبب سے تیڑہی اور محدب و مقعر سطحون سے آواز کا الٹنا نور اور حرارت
کے انعکاس کے طور پر ہی دلیسے سطحون کے اندر یا بہت نزدیک ہی سو شخص کو الٹی
صدا سنی نہیں آتی چوطرف کا موجہ ہوائی باہم تصادم کرنے کے سبب سے
مگر دور والے کو اچھی طرح مسموع ہوتی ہی۔

جب آواز کی ٹکر نرم ڈھیلے ڈھیلے رخو جسم پر ہو تو آواز کی تیزی اور سختی میں
فرق آجاتا اور الٹی صدا نہیں آتی ہی۔

اونچے اور بڑے محل گچ اور بھرہ کئے ہوئے اونچے دیوارون کے کمرون میں حسب
سختی اور تیزی سے آواز اور صدا کان میں پڑتی ہی سو اگر وہی آواز اور صدا
ایک گھر مین جسکے اندر سب دیوار و در زیر و بالا دیوار گیرون اور کپڑے کے فرش
اور چاندنیون اور پردون سے گھیرے گئے اور مڑہے گئے ہو دیں تو نرم اور کم ہو جاتی
ہی۔ ہوائی موجون کی لہر نرم چیز کے لگنے بہت خفیف ہونے کے سبب سے

جب تار پر تار تیڑہا کھینچ جاوے جیسے سارنگی پر اسکی کمان کو کھینچتے ہیں یا ستار
وغیرہ کی تنی ہوی تار کو سر انگشت سے چھیڑیں تو قانون ذیل موافق لرزتا اور

آواز دیتا ہی

جو تاران ایکہی قطر کے ہوں اور تناوت میں برابر تو زمان مفروض میں انکا لرزنا انکی طول کے نسبت سے ہوگا مثلاً اگر ایک تار آب کے طول کا ایک ثانیہ میں تین بار دو بار لرزتا ہو تو اگر اُسی تار کو نصف کریں تو ایک ثانیہ میں چوسٹ بار لرزیگا اگر اسکو ثلث کریں تو نود پر چھے بار اس مفروض زمانی میں اسیطرح قطر کے نسبت سے بہی تاروں کے لرزنے کا عدد زمان مفروض میں بڑہتا گھٹتا ہی مثلاً جو تاران کہ ہم قطر اور ایکہی تناوت سے تنے ہوں زمان مفروض میں جتنے بار لرزینگے سو اگر انکا قطر کم کیا جاوے تو اس سے زیادہ لرزینگے جیسا ایک تار کا قطر تین ہی سو ایک ثانیہ میں تیس پر دو بار لرزتا ہی اگر اسکا قطر دو ہووے تو سات پر چار بار لرزیگا اگر قطر ایک ہو تو نود پر چھے بار اسی زمان میں

اور تاران جو ایک قطر اور ایک طول والے ہوں اور ایکہی تناوت پر تنے ہوں تو انکا لرزنا متناسب رہیگا جیسا اگر ایک درجے کے قوت کی تناوت سے تنے ہوں تو جتنے بار لرزینگے سو اگر دو درجے کی قوت کے تناوت سے تنے ہوں

تو بجاوے تنے اسیطرح —

حکیم پیشیات کے حساب اور تحقیق سے ایک زمان مفروض مین آواز کے متفرق موجی جو پیدا ہوتے ہین سو کتنے دور تک پہنچتے ہین سو اس جدول مین مبین ہے،

| موجه آواز کا ایک ثانیه مین | پهنچنا دامن کا موجه کے اتنے قدم |
|---|---|
| ۱ | ۱۰۲۴ |
| ۲ | ۱۲ |
| ۴ | ۲۵۶ |
| ۳۲ | ۳۲ |
| ۶۴ | ۱۶ |
| ۱۲۸ | ۸ |
| ۲۵۶ | ۴ |
| ۵۱۲ | ۲ |
| ۱۰۲۴ | ۱ |
| ۲۰۴۸ | ۹ |
| ۴۰۹۶ | ۴ |
| ۸۱۹۲ | ۱/۴ |

(۳۲ سے ۸۱۹۲ تک کی قطارون کے دائین طرف:) الغوزه نیکون کے آواز کے موافق جنکے دونو طرف کھلے ہین

(انہی قطارون کے بائین طرف:) آدمی کے کان کو سنے آتے سو آوازان

## فایدہ صوت اور آواز کا

اللہ تعالی جو حکیم مطلق ہی سو اکثر حیوانات کو سماعت کی قوت دیا ہی تا سمع
کے وسیلے سے مرغوب کے طرف جاوین اور منافر سے بھاگین جیسا حیوانات
کے بچے ماکے آواز سنتے ہیں تو اسکے طرف دوڑے جاتے ہین اور باگ اور
بھیڑیئے کے آواز سے بھاگ جاتے اور انسان جو تخت خلافت کو زینت دیا ہی سو
اپنے منصب کے تقاضے سے ہر ایک کی داد فریاد اور عرض معروض سننے کی
ضرورت رکھتا ہی اور خود اپنی حوایج اور مطلوبات غیر کو سنانے کے سو ہر معاملے
اور داد و ستد فیصلے اور فتوے جنگ و صلح خوشی اور غمی مین سماعت کی بہت
احتیاج رکھتا ہی اور اصوات سے انکے فاعل کی ہستی کی دلیل معلوم کرنا
اور بہت سے اصوات اور آواز سے مطالب عمدہ پانا اور اسکے اختلاف
سے جدے جدے مرضان کے ہولنے پر دلیل قایم کرتا جیسا استھتسکوپ ایک
آلہ ہی جسکا نام راقم کے والد ماجد حضرت خانعالم خان بہادر مہتہور جھنگ
نے مسماع النیاضین رکھے ہین سو اس آواز کو طبیب بیمار کی چھاتی وغیرہ

رکھکر آپ کان لگاکر سنتا اور عضو مادف کے شریانی وغیرہ آواز کے
وسیلے سے چھاتی اور دل وغیرہ کے مختلف مرضان اور بچے کی حیات اور
وجود کی دلیل ماکے پیٹ مین بچے کی شریانی حرکت کے تئین اور اسکے دل کی
خفقان ... اور کرلیتاہی اور اسیطرح طبیب اپنے ہاتھ سے بیمار کی چھاتی
وغیرہ کو ٹہوکر صوت کے اختلاف سے مرض معین پاسکتاہی اور جو مطالب کہ نفس
کلام سے پورا ادا نہین کرسکتاہی سو اپنی مافی الضمیر راگ اور باجون مین سمجھاہی
فی الحقیقت راگ ایک سخن معنوی ہی جیسا غمی اور خوشی وصل و ہجر راحت
و مصیبت راگ کے وسیلے سے اسطرح ادا ہو سکتے ہیں کہ سننے ہاروں پر ویسی
ہی کچھ تاثیر کر دکھلاتی اسیطرح شعر جو سحر حلال ہی اور عادت نفس کی ایسی ہی
کہ اپنے غم اور خوشی رنج و راحت کا شریک غیر کو بنایا چاہتاہی اور اپنی
مصیبت و فراغت میں غیر سے مدد لیتا بہت سے حیوانات جو فی الجملہ
کچھہ شعور رکھتے ہیں سو اپنی مصیبت میں انسان سے مدد چاہتے اور اپنی ظالم
کے فریاد کرتے جیسا گوا جب پیاسا ہوتاہی تو انسان کے اطراف پھر پھر کر

مانوس حیوانات کے بچے جب مرتے ہیں یا انپر اور کچھ آفت ہوتی ہے تو اپنے

انس کھتا ہی سو آدمی سے دکھہ بچارتے اور کتا بلی وغیرہ جو خوش ہوتے ہیں تو دم

ہلا ہلا کر اور دوڑ دھوپ کر اور کچھ آوازان نکال نکال کر اپنے خاوند سے خوشی ظاہر

کرتے ایسا ہی انسان بھی اپنا عرض حال اور دیوالیوی فریاد دوست سے غم خوشی

میں اعانت و امداد غیرہ کرتا اور اسکی سنتا مدد اور غمخواری کرتا غرض دنیا کی

یہہ بات تو کلمہ و کلام لفظ و محاورے اور صاف بولے اور بھاکے سے حاصل ہوتی ہے

اور جو مضامین و مافی الضمیر نازک اور بیان حال اس صاف بولی میں بول نہیں سکتا ہے

سو شعر کی زبان میں کہتا ہے اور جو مطالب و ماجری اور حال واقع نفس کے ان

دو نو طرح سے تکلم میں نہیں آتے ہیں تو اک دوسرے بیان کرتا غرض وہ حکیم مطلق

انکے ہر طرح کی بولی اور ادائے مافی الضمیر ایک سے دوسرا سننے کے واسطے

کان اور اسکے اعضا درونی و بیرونی بنا کر سماعت کی قوت اور درک کی طبیعت

بخشا اور باہر ہوا کو اس لطافت سے بنایا کہ ایسی ایسی بولی اور اصوات سے

ہوا متاثر ہو کر موج در موج ہمارے کانون مین پہنچکر ہمارے سماعت میں صوت

وآواز پہنچا دے جسکے وسیلے ہم مطلب تک راہ پاویں فسبحان اللہ احسن

الخالقین واٰخر دعوانا والصلوٰۃ علی المرسلین

والحمد للہ رب العٰلمین

تقریر مستقیم جنگ بہادر کی بیان مین جزلا یتجزی کے

دسوین تاریخ کو جمادی الاولی ۱۲۷ ہجری مطابق گیارہوین فیبروری ۱۸۵۱ عیسوی کے

حامدا مصلیا

جاننا چاہیے کہ اجسام عالم طبیعت کے تین قسم پر ہوتے ہیں بُخاری سیال اور منجمد۔ ہر ایک جسم ان تینون جسموں سے ایسے ذرات سے بنا ہی جو منقسم ہوتے ہوتے ایسے درجے کو پہنچتے ہیں کہ ہمارے قدرت و قوت سے پھر انکا تقسیم کرنا باہر ہوجاتا ہی۔ کیونکہ ہمارے ہات بالفعل ایسا آلہ نہین جو انکو تقسیم کرسکیں لیکن یہان حکما کو اختلاف ہی۔ بعض کہتے ہیں کہ جز ایسے درجے کو پہنچتا ہی کہ پھر اسکی تقسیم کسی طرح سے ممکن نہین۔ اونہیں کے مذہب سے اوسکا نام جزء لایتجزی ٹہرا ہی۔ جسکو یونانی میں آٹم کہتے ہیں۔ یعنے غیر منقسم۔ انکی دلیل انکے دعوے پر یہ ہی۔ مثلاً راس مثلث یعنے ٹری انگل اسپیس کا سر یا راس مخروط یعنے رسوم کا سر۔ جو منتہی ہوا ہی ایک نقطے پر جو جزلا یتجزی ہی۔ پھر اوسی

مثلث یا مخروط کو کروڑوں طول حصے کریں تو بھی وہی نقطہ ہر ایک جزو کے سرے پر اوس تقسیم کے قایم ہوتا چلا جاتا ہے یعنی تقسیم پانے کے —

بعض حکما سے یونان اور فرنگستان جو ویسے لا انتہا تقسیم پانے کے لایق جزو کے قابل نہیں ہیں سوا اپنے تحقیقوں کے ... سے یوں بیان کرتے ہیں کہ کوئی چیز ایسی نہیں کہ جسکا کسر نہو سکے — یعنے کسی شے کو کتنا ہی کوٹو یا پیسو اور باریک کرو لیکن یہہ ممکن نہیں کہ پھر اوس کوٹے یا پیسے ہوے چیز کے ریزوں کے ٹکڑے نہو سکیں اگرچہ یہہ بات صاف ظاہر ہے کہ ایک چیز کو ہم ایسا باریک کر سکتے ہیں کہ پھر جسکا ٹکڑے ہونا انسان کی طاقت سے باہر نظر آتا ہے — کیونکہ وہ ذرہ ہمارے ہاتھ اور نظر کی قدرت سے باہر ہوگیا ہے — سو جب ویسے جزو کو ہم خردبین یعنے میکرسکوپ یا ہیبت نما آئینے سے دیکھیں تو ویسا جزو غیر مرئی جو نظر نہیں آتا ہے اتنا بڑا دستا ہے جسکی تقسیم نظر سے باآسان ہو سکتی ہے — اور جب کہ کوئی چیز ایسی باریک ہو جاتی ہے کہ ہم اسکو خردبین کے ذریعے سے بھی منقسم نہیں کر سکتے ہیں تو عقلمندوں پر یہہ بات خوب روشن ہوگی کہ

ویسے چیز کے ٹکڑے عقلا کئے جا سکتے ہیں جیسا ایک چیز نہایت درجے میں
باریک سے باریک ہووے۔ گو ہمارے طاقت سے یہہ بات باہر رہے کہ اسکو
ہم اور تقسیم کریں۔ لیکن ہم یہہ خیال کر سکتے ہین کہ ایک شے اگرچہ کتنی بھی
باریک ہو تو بھی ضرور ہے کہ اوسکا آدہا یا پاؤ ہوگا۔ کیونکہ ہر ایک جسم طبعی
ایسے اجزاے باریک سے بنا ہے جو دوسرے حکما کے مذہب سے قابل
تقسیم کے نہین۔ لیکن وہی اجزا ایک دوسرے پر آلینے کے سبب سے ہر ایک
جزاو نہین کا منقسم ہوگیا ہے۔ کیونکہ کوئی کسی کے نصف یا ثلث یا ربع وغیرہ
پر آیا ہوگا۔ اس وجہ سے صاف ثابت ہوا کہ کوئی چیز ایسی نہین کہ جسکا آدہا
یا پاؤ نہو سکے۔ چنانچہ اسی باب مین حکماء مذکور بہت سے مثالیں لکھتے ہین جن سے
عجب کچھہ صنعت الٰہی ظاہر ہوتی ہے۔ کہتے ہین کہ ایک چیز کتنی نہایت باریک
ذروں میں تقسیم پا سکتی ہے۔ اور جب اتنے ذروں میں تقسیم ہو جاوے تو یہہ بات
بآسانی خیال مین آسکتی ہے کہ ہر چیز لا انتہا ذروں مین منقسم ہوگی۔ اور کبھی اس حد
کو پہنچیگی کہ اسکا ذرہ قوت بشری سے پھر قابل تقسیم نہ رہے۔

مثال اول ـــــ ظاہر ہو کہ سب قسم کے فلزات وغیرہ علی الخصوص

چاندی اور سونے میں ایسی خاصیت پائی گئی ہے کہ وہ لاانتہا ذرون مین

تقسیم ہو سکتے ہین ـ مثلاً چھ ہزار قدم کے روپے کے تار پر ایک گرین سونے

کا ملمع چڑھتا ہے ـ اسی طور سے ایک قدم پر چھے ہزاروان حصہ اور ایک

انگل رشتہ پر دو ہزاروان حصہ اسکا ہوتا ہے ـ جاننا چاہیئے کہ ایک گرین

ایک دانہ جو کے برابر ہے ـ اور تین گرین کی ایک رتی ہوتی ہے ـــ

اور ایک گرین سونے مین ازروئے شمار کے ........ ۶۳ تین ارب

سات کرور ریزے ہوتے ہیں ـ غور کیا چاہیئے کہ ایک گرین سونا جسکی کیا حقیقت

ہوتی ہے کتنے ذرونمین تقسیم پایا باوجودیکہ اتنے باریک حد کو پہنچا پھر بھی تقسیم پذیر

ہے ـ لیکن طاقت بشری سے باہر ـــ

مثال دویم ـــــ یہہ ہے کہ رنگ غیر معین ذرونمین منقسم ہو سکتا ہے

مثلاً ایک گرین کارمین کا جو ایک قسم کا رنگ ہوتا ہے اوسکو پانی سیر پانی

مین ملا دین تو وہ پانی خوب رنگت دار ہوجاتا ہے ـ فرض کیجیئے کہ پانی کے

چھے لاکھہ ستر ہزار قطرے ہونگے اور ایک ایک قطرے میں سو سو ذرے
کار مین کے ہون تو اوس سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ ایک گرین کارمین میں چھے
کروڑ بیس لاکھہ ذرے ہون۔ اس صورت میں دیکھا چاہیے کہ کتنے ذرون
مین رنگ مذکور تقسیم پایا اگرچہ وہ ذرات اتنے باریک ہین کو ہنوز بہی
بھی قابل تقسیم ہین۔ مین بیان کرتا ہون کہ اور رنگ جو مرکب ہی اسکا جزو بہی مرکب
ہوگا پہر ترکیب مین جزو لایتجزی کہان باقی رہا۔ کیونکہ جب ترکیب کیلیے تو اوسکے
وہی جزو لایتجزی کے کئی اجزا حاصل ہوسکتے ہین۔

مثال سیوم ـــــ بیو صاحب کے تحقیقات سے معلوم ہوتا ہی کہ ایک تار
جو مکہڑی تیار کرتی ہی اگر ہم اسکو خوردبین کے ذریعے سے دیکھین تو معلوم ہوگا
کہ وہ ایک تار اور ویسے چھے ہزار تارون سے مشتمل ہی دیکھا چاہیے کہ اس مین
فقط قدرت خالق کی نظر آتی ہی اور اس سے یہہ نتیجہ نکلتا ہی کہ جب ایک ایسا
باریک تار مکہڑی کا اتنے تارون مین تقسیم ہوجاوے تو خیال مین یہہ آسکتا ہی
کہ ہر ایک تار لاانتہا اجزا مین تقسیم پاسکیگا طولا بہی یعنے لنبائی اور موٹائی مین

جبکہ وہ ہر ایک تار بہت باریک ذرون سے بنا ہی اور ہر ایک ذرہ اسکا

موجود طبیعی جب موجود طبیعی ہوتو اسکو جسم لازم آیا جب جسم ہوا تو تقسیم

پذیر ہوا کہ جسم مرکب کے ذرے مرکب ہونیکے سبب سے اور مفرد یعنے بسیط کے

انکے ہر ایک واقع ہونے سے —

مثال چہارم — عقلا کے تحقیقات سے ثابت ہوا ہی کہ خون جو ہمارے

بدن مین ہے اور ہمکو ایک قدرتی سرخ چیز ایک جسم کی سی معلوم ہوتی

ہی — اور اسکے سرخی کا باعث کچھ اور ہی ہے یعنے اس مین دو چیزین ہین ایک

شے صاف سیال جسکو انگریزی مین سیرم کہتے ہین اور دوسرے چیز

سرخ ذرے جو اس سیرم مین ملے ہوے ہین وہ اتنے اتنے چھوٹے چھوٹے

ذرے ہین کہ اس سیرم مین ملکے مثال ایک سرخ چیز کے دکھائی دیتے ہین

اور اون ذرون کے ریزے جنکو گلوبلیر کہتے ہیں جو دین ہزار حصے ایک انچ

کے برابر بھی اسکا قطر نہین اور ایک قطرہ خون مین وے ذرے دس ہزار

ہوتے ہین مگر میکرسکوپ سے اس گلوبلیر کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ ہر ایک

ذرہ اونہین کا مخروط منشاری شکل کا ہے۔ جسکے چار سطح مثلث ہیں تین جانب مین تین اور قاعدے مین ایک پھر ہر سطح اوسکا ضرور منقسم ہوگا غیر انتہا۔

مثال پنجم — زیادہ تعجب کی مثال یہ ہے جسکو امرن برک صاحب نے دریافت کی ہے کہ ایک قسم کے جانور ہوتے ہیں اوس قسم کے جانور کو ہم بغیر خردہ بین کے نہین دیکھ سکتے کیونکہ وے جانور ایسے چھوٹے ہوتے ہین کہ اگر ہم ویسے ہزارون جانور کو جمع کرین تو بھی ایک دانہ ریتی کے برابر نہین نظر آتے۔ مجموعہ ویسے ہزارون جانورون کا ایک وقت واحد مین ایک سوئی کے ناکھے سے نکل جا سکتا ہے۔ امرن برک صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ اونہین جانورون ایک طور کے سلتین یعنے پتھر کے تختیان تیار ہوتے ہیں۔ اور ایک مکعب انچ کی تختی دو سو بیس گرین کی وزن کی ہوتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک گرین میں اتھارہ کرور سترلاکھ ویسے جانور ہوگے۔ جب ایسا ہو تو اس سے صاف معلوم ہوا کہ ہر ایک جانور کو اعضا لازم ہیں تو ویسے جانورون کے اعضا کتنے باریک ہوگے اور اون اعضا کے رگ و ریشے اور اون رگ و ریشون کے ذرات کس حد او غیر انتہا

درختون کو پہنچے ہونگے۔

مثال ششم — ایک اور مثال اس بات کی یہہ ہی کہ اگر ایک کاغذ کو مشک سے معطر کرین اور اس پر کچھ مضمون لکھکر کسی دور و دراز ملک کو بھیجین اور پھر دیکھو وہان سے الٹا آوے تب بھی ہم اسکو پھر واپس وہین روانہ کرین تو بھی اوسکی خوشبو نہین جائیگی۔ پس یہہ بھی ایک مثال اوسکی ہی کہ دیکھا چاہئے کہ وہ مشک کی خوشبو کتنے چھوٹے چھوٹے ذرون مین تقسیم پائی ہوگی باوجود اسکے سفر دور و دراز کے جو ہر لحظے ذرے اسکے خوشبو لے اوڑ رہے ہونگے تو بھی اوسمین سے خوشبو نہ گئی۔ اسطرح سے اور ایک مثال بتایا جاتی ہی کہ اگر ایک مکان مین لاونڈر کو جو ایک قسم کا عطر انگریزی ہوتا ہی ایک چمچے مین بھر کر تیز آگ پر دہر دین تو وہ بخار بنکر اوڑجاتا اور تمامی مکان کو گھیر لیتا جسکے سبب سے اوس مکان مین بڑی دیر تک خوشبو جاری رہتی ہی۔

غور کیا چاہئے کہ کیا کیا صنعت اوس خالق ارض و سموات کی ہی جو ایسے ایسے عجیب و غریب چیزین اپنی قدرت کاملہ سے پیدا کیا اور آفرین اون عاقلون کے

عقل خردہ بین پر جو ایسے ایسے تحقیقات کین جن سے علی العموم نفع پہنچا اور ہر ایک
پر اوس خلاق اکبر کی صنعت کا تماشا صاف معلوم ہونے لگا —

ارباب مجلس کی خدمات مین اس بے بضاعت علم و ہنر کی گذارش یہہ ہے کہ مذاق علوم
عقلی کا ہمارے قوم مین اگرچہ زمانۂ سابق مین بکثرت تھا لیکن اب مفقود ہوگیا یہان تک
کہ سو مین یک بھی انکا جاننے والا نرہا علی الخصوص اس آبادی مین — مگر اندنون ایک
محفل علم و ہنر کی جو آج کل منعقد ہوا کرتی ہے جسمین علوم نادرہ کے مذاکرے اور مباحثے ہوتے
ہین — اور جس سے ایک نفع کثیر سامعین کو حاصل ہوتا ہے سو ایسا مجمع ہوتے ہوئے یہہ
عاصی اپنی عمر بہر مین کہین نہ دیکہا نہ سنا — مگر جس سعی سے مستر عبدگنی ورڈ بالعبور
صاحب بہادر کے جنکا خیال ہمیشہ علوم کے رواج طرف مصروف ہے یہہ محفل ان
علوم کا رواج دینے کے لئے مقرر پائے جس کے باعث بہت سے نامعلوم ابواب معلوم
ہونے لگے اور کبہو کان تک نہ پہونچے تھے سو نوادرات سننے مین آئے — یہہ عاصی بسبب
اس محفل کے ایجاد کے ان علوم کے مباحث طرف زیادہ توغل نہین رکھتا تھا لیکن نظر کرتے
بہادر موصوف کے اصرار کے اور اس محفل کے فوایدکے ترغیب کے اپنے خیال کو ادہر لایا

ور تھوڑے ہندی اور انگریزی کتابون سے یہہ بیان اخذ کر کر اور اسکو بہادر موصوف

کے نظر اصلاح سے گذار کر اس مجلس مین بیان کیا - اب ارباب مجلس سے التماس یہی ہے

کہ اگر اس بیان مین کچھ سہو بشری پاوین تو معاف رکھینگے -

مستقیم جنگ

مرقوم دہم جمادی الاول سنہ ۱۲۷۰ ہجری مطابق یازدہم فیبروری سنہ ۱۸۵۴ عیسوی



